بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خاتمہ

پروردگارِ عالم کا احسانِ عظیم اس ذرۂ کمترین پر، احساسِ شکر سے سر سجدے میں ہے اور جی چاہتا ہے کہ جسم کے ایک ایک عضو کو قوتِ گویائی عطا ہو اور وہ پکار پکار کر کہے کہ پروردگار! تیرا شکر، پروردگار! تیرا کرم، تیری مہربانی، تیرا احسان، تیرا فضل اور تیری سخاوت ہے، ظاہر ہے کہ مجھ جیسا بے علم اور بے عمل اگر اپنے رب کا شکر ادا کرنے کے لئے دن رات کے چوبیس گھنٹے، مہینے کے تیس دن، سال کے تین سو پینسٹھ دن اور عمرِ مستعار کے طے شدہ سال وقف بھی کر دے تب بھی وہ کیا شکر ادا کر سکے گا، البتہ مجھے اس بات پر یقین کامل ہے کہ وہ پروردگار جو دلوں کی پکار کو سنتا ہے اور ضمیر کی چاپ کو محسوس کرتا ہے، وہ میرے اس احساسِ شکر کو اپنی بارگاہ سے رد نہیں فرمائے گا کیونکہ ہمارا تو کوئی عمل بھی ایسا نہیں ہے جو اس کی شان کے مطابق ہو، البتہ اس کی شان یہ ہے کہ وہ ہم جیسے مجرموں کے احساسِ شکر کو بھی قبول فرمالے اور وہ یقیناً ایسا ہی کرے گا۔

اس امید کے ساتھ میں اپنا قلم آج کے دن رکھ رہا ہوں کہ پروردگار میری اس چھوٹی اور مختصر سی خدمت کو اپنی ذات کے لئے اور اپنے حبیب ﷺ کی صفات کے لئے قبول فرمالے گا اور مجھے اپنے بخشے ہوئے بندوں میں شامل فرمالے گا اور میرے عیوب کی پردہ پوشی فرمائے گا۔

محمد ظفر اقبال

بحمد اللہ تمّ

